# مدح سید الشہداء خامس آل عبا حضرت امام حسینؑ

مولوی سید کلب احمد ماتیؔ جائسی

اے حسینؑ! اے افتخار کائنات
اے حسینؑ! اے ہادئ راہِ نجات
تجھ پہ نازاں سطوتِ تائیدِ حق
ردِّ باطل کا ملا تجھ سے سبق
تو ہے مصداق پیام جبرئیل
تو نے کی تعبیر رویائے خلیلؑ
تجھ کو پیاری شیر داور کی طرح
تلخی حق شیر مادر کی طرح
امتحاں کی سختیوں میں برملا
تو نے سَر کی منزل کرب و بلا
کربلا ہے منظر بالا و پست
کربلا ہے شرح رودادِ الست
اک طرف بے رحمی وجور و جفا
اک طرف ہم دردی وصدق و صفا
ایک جانب فتنے اور سفّاکیاں
ایک جانب شانِ انسانی عیاں
اک طرف تائید تعریض ملک
اک طرف تصدیق خلاق فلک
اے حسینؑ! اے امت جد کے شفیع
پایۂ انسانیت تجھ سے رفیع
نازش اہل امانت تیری ذات
خالق عالم کی رکھ لی تو نے بات
کم ترے رُتبے سے مدح قدسیاں
کیا کہے پھر ماتیؔ کج مج بیاں